يريدون ليطفئوا نور الله بأفواههم
والله متم نوره ولو كره الكافرون

# الحمد لله الملك العلام

که این رساله متبرکه موسومه به

# صيانة العوام عن السيئات والآثام

الملقبة

# بالسيف المسلول على من انكر اثر قدم الرسول

در ساعت سعیده و اوان حمیده

در مطبع دهلی اردو اخبار باهتمام بنده
خاکسار محمد حسین بتصحیح مولف دام برکاته
مطبوع گردید سنه ۱۲۷۰

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جمیع حمد و ثنا و ستایش اوس خدای یکتا بی ہمتا کی زیبا ہی کہ جسنے اپنی بندگانِ خاکی نہاد کو بانہاد کرامت
بنیاد آیۂ کریمۂ لقد کرمنا بنی آدم خلعتِ کرامت و تکریم ارزانی فرمایا اور از راہ لطف و کرم بی انتہا کی اونکی
گمراہی سی بچانی اور راہ ہدایت بتانیکو بمصداق مضمون رفعت مشحون نرفع درجات من نشاء اونہین
مین سے انبیاء و رسل مقرر فرمائی جنکو بمصالح حکمت علوم غیبی اپنی کے بحلیۂ معجزات باہرہ اور خوارق باطنہ و
ظاہرہ محلی و ممتاز کیا اور پھر انمین بھی بمقتضائے مضمون فضیلت مشحون فضلنا بعضہم علی بعض ایک کو
دوسرے پر فضلِ خاص بخشا اور بسبب تصدیق و اتباع اونکی اقوال و افعال بدایات آیات کی اور صدق
و اعتقاد معجزات باہرات کی اور اعتقاد وسیلہ اور مجاہدہ جمیلہ زہد و اتقا کی معتقدین و متقین اور
متوسلین مجاہدین کو مستحق قبول اور موعود نجات و فلاح کا کیا کما قال فی کتابہ المتعال یا ایہا الذین
امنوا اتقوا اللہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ وجاہدوا فی سبیلہ لعلکم تفلحون درود و سلام بی انتہا بر جمیع
رسل و انبیاء کرام پر عموما و درود نامحدود و سلام نامعدود اوس محرم مخصوص حرم حضرت رب ودود
صاحب مقام محمود حبیب خاص محبوبیت اختصاص صاحب ثنا صاحب اجتبا و ارتضا و آمر تب خلق و اصطفا
تقرب دستگاہ قاب قوسین او ادنی مقرب بارگاہ حضرت ذی العرش العلی مطاع منظور نظر

عن الہوی سیلغ کلام ان ہو الا وحی یوحی قایل حیاتی خیر لکم ومماتی خیر لکم شفیع المذنبین
رحمۃ للعالمین نورِ پاک مخاطب بقدسی خطاب لولاک لما خلقت الافلاک رفعت مآب ورفعنا لک ذکرک
خصوصیت انتساب ارشاد ولعمرک روحی ومہجتی فداہ النبی الامی سید ولد آدم الرسول الاکرم
الذی خص بجمیع معجزات الانبیاء وفضل علیہم وعلی اہل السماء بافضال الاحد الصمد الذی اعطی
مالم یعطہ احد اعنی حضرت محمد مصطفےٰ خاتم الانبیاء پر ابی وامی فداہ جسکو اوس حضرت واہب العطایا نے
جمیع انبیاء ورسل پر افضل واعلیٰ اور تمامی معجزات باہرات مین مثل اونکی بلکہ ابلغ اور فایق اور
بالا اونسی کیا جسکے لیے معجزہ رجعت شمس ظاہر کیا جسکے لیے حیوانات ونباتات کو منقاد فرمان بنایا
جسکے کف دستِ رشکِ یدِ بیضا مین تسبیح وتہلیل سی سنگریزونکی معجزہ دکھوایا اور سنوایا جسکے
اشارۂ انگشت دستِ اقدس سے بالائے آسمان قمر کو شق کر دکھایا جسکے زیرِ قدم بالائے زمین پتھر
سخت کو نرم اور ریگِ نرم کو سخت کر دیا یعنے ریگِ نرم پر معجزہ عدمِ انتقاش کا اور پتھر سخت پر معجزہ انتقاش
کا کمرات ومرات ظاہر کیا اور اوس نقش کو بھی فرمان اوس صاحب نقش مہر نبوت کی مٹنے نہ دیا بلکہ
اوسکی نعلین اوسیم مرکب کو بھی اثر بخشا زہی نبی کریم نبی رسول اکرم صاحب معجزۂ باہرہ نقش قدم صلعم
سواجب الصلوۃ والتسلیم الواقع فی قول العلی العظیم ان اللہ وملائکتہ یصلون علی النبی یا ایہا الذین
آمنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما اللہم صل علی محمد وآلہ کما تحب وترضی ونعم ماقیل وجاد بہ مولینا
شاہ عبد العزیز فی تفسیرہ العزیزیۃ یا صاحب الجمال ویا سید البشر من وجہک المنیر لقد نور القمر
لایمکن الثناء کما کان حقہ بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر اور کیا خوب رہی لکہا ہی کسینے کہ لسان
الغیب سے کہا جاتا ہے جیسے شیخ عبد الحق محدث وغیرہ کملای باتصبر وبصیرت اپنی تالیفات مین بہی
ایسی مقام مین تبرکاً لکہتے مین بر زمینی کہ نشان کف پائے تو بود سالہا سجدۂ صاحب نظران خواہد
بود اور اوسیر آل طاہرہ اور ازواج مطہرہ اور اصحاب کرام مین مہدیین صدیقین ومصدقین کے جنہون نے

معجزات ظاہرے و باطنی و ارضی و سماوی کو بصدق دل تصدیق و اعتقاد کو کام فرمایا اور شایع اور علما
نیک سیما جنہوں نے خاص اس معجزہ نقش قدم کو نقش دل صفا منزل اپنی کیا اور واسطے انتقاش خاطر
عقیدت مظہر اوروں کی ساعی اور دلیل راہ ہدایت رہی جنکی محدثین و اہل سیر کو سند ہوئے یعنی
عترت و آل و اصحاب مطہرۃ القلوب مخزن العلوم اذہب اللہ عنہم الرجس و طہرہم تطہیرا الذین ہم کالنجوم
بایہم اقتدیتم اہتدیتم کرمہم اللہ و رضی عنہم و رضوا عنہ اور رحمت ہو جیو اللہ تعالے کے اون
محدثین پر کہ اونہوں نے ایسی معجزوں سے اپنی اوراق تصنیفات و تالیفات کو زیب و زینت دی اور الواح
سینہ بے کینہ مومنین باصفا اور صفحات خواطر مبرات از ضغینہ معتقدین اہل ولا اور طبایع
موودت مطالع متوسلین اہل اتقا پر باعث اور سبب نقش اور انتقاش کے ہوئے رحمہم اللہ و غفر لہم و اسکنہم
بحبوحۃ جنانہ و رضوانہ بعد حمد و صلوۃ کی اول سبب تالیف مین اس عجالہ شریفہ کی کتابہی فقیر حقیر
خاک پائے موالیان حضرت سرور انبیا آدم سلیمن بندۂ مسکین محمد فرید الدین عفی عنہ کراہی بہائیو مصنف
مسلمانو ایمان والو رتبہ شناسان حضرت افضل الانبیا مقام خوف و عبرتکا اور مظہر فتن قیامت
کا اور محل استغفار و استعاذہ کا ہی استعیذ و اباللہ من وساوس الشیطان الرجیم و استغفر واللہ
الغفور الرحیم انکار مخالفین دین سید المرسلین تو الگ طرف کہ معاذ اللہ وہ سرے ہی منکر مین اصل
رسالت کے تو تصدیق معجزات کی چنانچہ خاص ان ایام مین بعض بعض ہندونو سکنہ انگریزی
مدرس انکار معجزہ شق القمر مین چند روز سے استبداد و اصرار کو کام مین لا رہی ہین اور معاذ اللہ
نسبت ساتہہ موضوعیت اور مصنوعیت کی دی رہی ہین لیکن یہہ ایک فریدہ ہو انہری اتفاق فتنہ ہائے
قیامت سے کہ بالغ عاقل مدعی علم و دین اسلام مقربان حضرت سید الانام سے بیگانے آدمی کا قلب بالکل
ایسا منقلب ہو جاوے کہ صفحہ قلب سے اثر صدق و ایقان معجزہ باہرہ نقش قدم شریف رسول ایزد منان
بالکل سلب و محو ہو جاوے کہ معاذ اللہ نسبت اپنی ہادی ہوئے افضل پیغمبران کے نفی مین ایسی معجزہ باہرہ کے

کی ابداع و اختلاف دلیل و براہان کو کام فرمایی جبلی و قوع کا ایک پیغمبر یعنی حضرت ابراہیم کی لیی
خود مقرر ہے اور اپنی پیغمبر سلم افضل کے نسبت باوجود موجود ہونے اسکی کتب محدثین مین یک قلم منکر ہوچکا
حتی کہ العیاذ باللہ خاص رسالہ نفی معجزہ مرقومہ لکہی اور اس نفی پر گو ابیان او دلایل بی اصل عشی پیش
کری اور اس دلیل باطل کو خاطر عوام پر منقش کری اور ایسی رسالہ کی اشاعت مین سعی نا موم عمل
مین لائے اور معاذ اللہ نفی معجزہ کو حق اور توبہ توبہ معجزۂ رسول کو باطل تعبیر کری یہانتک کہ عنوان
رسالہ پر یاد ہو آیہ جاء الحق وزہق الباطل کہ ملاحظہ سی اوس رسالہ کی اول نمایان ہوگا
لاحول ولا قوۃ الا باللہ جس سے خواص ہو کہ کہا دین اور عوام ضلالت مین مبتلا ہوئین تفصیل
اجمال اس مصیبت کبری اور داہیۂ عظمی کے یہہ ہے کہ میان نذیر حسین نامی ایک صاحب ساکن قدیم
مرز بوم عظیم آباد مقیم حال شہر دہلی جو پہلی دنون درباب اشاعۂ حلت بوم ہی غلغلہ پرداز
ہوئے تہی اور اوسکی استحلال مین بہی سعی موفور عمل مین لاتے تہی اندنون اونہین یہہ نئی سوجہی ہے کہ معجزہ
نقش قدم رسول اکرم صلعم کی منکر ہو گئے اور مثل انکار اور بدیہیات کے معجزۂ مرقومہ پر بلا
انکار اور انہاک حرمت مواقع اعجازیہ پر علی رغم حدیث و روایات مصرحہ کتب محدثین و اہل سیر
معتبرین باخبر خصوصاً مخالف مرویۂ حضرت صدیق اکبر رض ہمہ تن پیش اباطیل و دہوکہ بازی خاص و عام
کافۂ اہل اسلام مین غلغلہ پرداز اور تفرقہ انداز ہوے ہین یہانتک کہ ایک رسالہ خاص نفی
معجزۂ مرقومہ مین شایع کیا اور کیا بہادر ہی کہ صریح مخالف مصرحات اسلاف کثیرہ صالحین اپنے
دل سے مضمون تراش کری اندیشۂ روز موعود اور بی پاس و لحاظ روح مطہر رسول مقبول صلعم عدم وجود
ایسی معجزۂ باہرہ کا جو کہ کتب محدثین مین بکثرت موجود ہی بنام نہاد بعض بعض کتابون مشتملین
معجزہ مرقومہ کے جہوٹ موٹ دہوکی سے بہکانی عوام ناواقفین کے لکہدیا ہی اور انکار اسکا بطرف تمامی
سلف صالح ناحق و ناروا منسوب کردیا تاکہ ناظرین دہوکی مین پڑین کیونکہ کتب اسلاف کی

اس زمانہ مین کسکو نظر ہی کب دیکہہ سکتی ہین اوس رسالہ کو دیکہکر اہنین جیسی ہو جاوین گے یا اپنی زعم مین حضرات
سواد اعظم ٹہہراوین اور زیادہ تر بہادر لکہنا جاء الحق وزہق الباطل کا ہی عنوان پر رکہا اشیر الیہ ہانین معلوم
یہہ حرکت شنیعہ صرف بپاس سخن یا بہوائے نفس ہے یا مفاد معانی مضمون الناس علی دین ملوکہم فہمیدہ عالی مین
اس رنگ ڈہنگ سی جلوہ فرما ہوا ہے واللہ اعلم بالصواب کیا مفاد اندیشہ کیا ہی اور مبلغ علم و مذاق و اتباع
وسیاق کلام محدثین و احادیث کا یہ حال ہی کہ تمام رسالہ کا دلیل محکم فی نفی اثر القدم یہ کہا ہی کہ ہر صاحب دیانت
و امانت ماہر فن بلاغت پر صرف اس تسمیہ ہی سی بسم اللہ بقول مشہور حقیقت اخوند صاحب معلوم شد زیادہ تر
بہادرے اور ہیبت علمی حضرت ظاہر و باہر ہو سکتی ہی یعنی تہوڑا سا واقف از لغت عرب اور ماہر محاورہ و استعمال اہل
عرب کا جانسکتا ہی کہ یہ صدد دلیل کا علی جاہ تمیی کہا یدل علیہ کتب اللغۃ جہان مخدوم کے کلام بلاغت التیام مین فی ہی
سبحان اللہ اور پہر اس مادہ اور استطاعت پر باظہار خلاف مذاق و سوق عبارت حدیث حکم ضعیت و تکذیب کلام
اہل حدیث کو کام فرمایا لکین ان ہذا لشئی عجاب اللہ اللہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ مگر یہہ بہی معجزہ ہی
رسول مقبول کا کہ پہلی ہی بسم اللہ صرف تسمیہ ہی مین ہیبت فضل و کمال و جہل و علم کہل جاوے تا کہ
ہر ذی علم پر پہنچوائے مصراع ع قیاس کن ز گلستان من بہار مرا حقیقت دعوے حدیث فہمی و ادعائے مذاق سوق
مقال اہل حدیث منکشف ہو جاوے اللہ تعالے اپنی حفظ و امان مین رکہی اطفال مکتب خوان تک اس بہادری
اور جسارت سی متعجب و حیران اور ہر صغیر و کبیر اہل ایمان اس جرات پر جسارت سی انگشت بدندان ہی کہ خدا
کسی کلمہ گوی محمدی مقر فضایل احمدی کے دہان و زبان قلم پر کلمہ نفی اپنی صلعم رسول اکرم کی اثر قدم کے نسبت
کیونکر آسکتا ہی اور رکہہ جاء الحق وزہق الباطل کون مسلمان اسکی عنوان پر رکہہ سکتا ہی بجز تابعان ابوجہل
و پیروان مسیلمہ کذاب الامان الامان الحفیظ الحفیظ ایسی ہیبت منقلب ہو گئی کہ خاص ایسی معجزہ بعینہ و بعینہ کتب
معتبرہ و متکاثرہ سے منکر ہو گئے اور مصداق اوسکا منعہ قلب ہے بکلی محو ہو گیا حتی کہ حس تصدیق رویت معجزہ حضرت
اکبر بہی بالکل سلب ہو گیا بلکہ علاوہ اسکی باوجود ادعاء علم و فضل اسد مذموم ہونے کذب و افترا کی ایسی

ایسے کذب و افترا انکو کام مین لای کہ کوئی عامی و بازاری بھی ایسی جرأت کم کرتا ہوگا یعنی جس جس بات

مین ثبوت و وجود بدلایل و براہین موجود ہیں صاحب جرات اُن اُن کتب تو نکی بابت بھی لکھدیں کہ ان کتب میں

ثبوت اسکا نہین پایا جاتا ہی کہ تصدیق اس مقال کے محل تفصیل مین تنبیہا عمل مین آئیگے انشاءاللہ تعالیٰ بناء

مین رکھی ہے بلاسی مقام عبرت کا ہی دیکھا چاہیے کہ سنگ سخت تو متاثر ہو اور بغیر پھٹنے کی مٹی اُس قلب

کو کیا کہا جاوے کہ قبول لاہوا خود بخود منکر ہو جاوے اور لوگوں کی صفحہ قلب سے مٹنے کا اور بسیط زمین سے

اوسکی انہدام کا ساعی ہو اور جانکاہی کرے اور مصداق مضمون آیہ ثم قست قلوبکم کا ہو جاوے نعم

ماقیل وجاء المحقق الدہلوی فی جذب القلوب سنگی و نباتی کرد رو خاصیتی نیست بہ آدمی دان کہ درو

معرفتی نیست شفاہم اللہ وہداہم اللہ وحفظنا وجمیع المومنین من قساوۃ القلوب بحرمۃ الحبیب المحبوب

صلی اللہ علیہ وآلہ المختصر چونکہ اکثر عوام بیچارے اس رسالہ کی سبب سے بادیہ حیرت مین سرگردان اور چاہ ضلالت

و ہلاکت مین افتان و خیزان پائے جاتے ہین اسلئے یہ ہیچمیرز کہ استطاعت اوسکی رد اور مجاہدہ نہ اونکی نقد

استعداد خداداد البتہ رکھتا ہی بخوف مسئلت روز عدل و داد نظر بر صیانت عوام عن السیئات

والاثام والفساد مہر سکوت دہان و زبان قلم پر علی الخصوص اس زمان و اوان پر شیوع طغیان مین بیشک

ترک واجب جانتا ہی سو محض بپاس ایمانی اعلان حدیث و روایات ثبوت معجزہ مرقومہ رسول سبحانی کو

کہ کتب احادیث و سیر و تاریخ مین بتواتر و تکاثر موجود ہین مع جواب شبہات و وساوس منکر صاحب بہادر اپنی

اوپر لازم کیا اور اس عجالہ مین روایات منتشرہ کو مجتمع کردیا اور نام اسکا صیانۃ العوام عن السیئات

والاثام اور لقب اسکا السیف المسلول علی من انکر اثر قدم الرسول رکہا یا الٰہی تو قبول کر اسکو اور ان

سرگروہ منکرین کو مع توابع اور لواحق کی توفیق رفیق اور ہدایت نصیب کر اور سوء عقیدت سے نجات

دے اور تمام امت نبوی کو انکار معجزات سے محفوظ رکھ بمضمون کریمہ انت حسبنا ونعم الوکیل ای بھائیو مسلمانو چونکہ

اسکی تحریر مین بجز افادہ عام کے اس خادم علما کو کسیطرح کی غرض اور غایت اظہار و نمایش علم و فضل

[illegible]

کا نہین اسلی محض نظر بر کثرت حسنات ہین اردو مین حتی الوسع صاف صاف لکہتا ہی اور جہان عبارت عربی
ہی ترجمہ اوسکا بہی اردو مین التزام کیا ہی اور دقت نکات علمیہ سے قطع نظر بخوف پریشانی خواطر عوام
درگذر مقصود ہے امید ہی ہر صاحب نظر سے کہ بفحوای انتقالِ ہدایت اشتمال لاتنظر الی من قال وانظر الی
ما قال اس ہیچمیز پر کچہ خیال نفرماوین جس جس کتاب معتبر کا حوالہ دیتا ہی یا نقل عبارت لکہتا ہے
بغور ملاحظہ اور تطبیق عمل مین لاوین اور بعد تحقیق و تحقق کے صادق و کاذب کو حسب استحقاق بدعا یاد
فرماوین اور اگر احیانا بمقتضای خاصہ انسانی کہین سہو و نسیان اس ضعیف البنیان سے سرزد
ہاوین تو ازراہ عفو و کرم معاف فرماوین اور اس گنہگار کو بدعای خیر خاتمہ یاد مین لاوین اور اشاعت مین
اس عجالہ کے محض ابتغاء لمرضات اللہ مساعی جمیلہ مرعی رکہین کہ دورہ قرب قیامت کا ہی عوام بیچارے
تو الگ رہے خواص بہیتر ضعیف الاعتقاد ہوجاتی ہین کیونکہ خود تو کتاب پر نظر نہین اکثر مشغول رہتی ہین
استحصال دنیا مین جہان کسینی حدیث و تفسیر کا درست نادرست حوالہ دیدیا غریب دہوکے کہاتی ہین اور عوام
آجاتی ہین المختصر بنظر اختصار صرف ایک مقدمہ اور دو باب اسکی مقرر کیے مقدمہ مین علی سبیل الاجمال اثبات مقدمہ
و ثبوت ہی اس بات کا کہ جو فضایل اور معجزات ہر ہر پیغمبر مین جدا جدا تہے وہ سب ہمارے پیغمبر خدا مین جمع
ہوے بلکہ زاید اور بالغ تر اونسی باب اول مین بیان اور تفصیل ہی حدیث و روایات معجزہ نقش قدم باب اول
رسول اکرم صلعم کی مع دفع شبہات متعلقۃ المحل اور تنبیہات کذب بیانیون منکر صاحب بہادر کے باب دوم مین باب دوم
رد ہی اون وسوسات و شبہات کا جو خاص منکر صاحب کو عارض ہوے ہین اور اونکو بدلایل قاطع زینت
فرمایا ہے ہین اور کشف استار اون سفسطہ بازیون اور غلط اندازیون کا جس سے خاص و عام دہوکے مین آتی ہین
مقدمہ اول اجمالا اتنا جاننا چاہیی کہ یہ بات مسلمات جمیع فرق اسلامیہ سے ہی کہ جو فضایل و معجزات
اگلی پیغمبرونکو حق تعالی نے ارزانی فرمائی وہ سب ہماری پیغمبر کے لیے عطا کی بلکہ اونسے ابلغ اور فایق اور
بالاتر ہمارے حضرت کے لیے ظاہر فرمائی کہ یہ بات منصوص ہے اور اجماع کیا ہی اسپر علمای محمدی نے

امت

فی احادیث جو اس باب میں ہیں کتب صحاح معتمدہ میں بہری پڑی ہیں اگرچہ اس جگہ سب نقل کیجاویں تو
کتاب طویل مرتب ہو پہر بہی کماحقہ تمام تفصیل نہ لکہی جاوے اسلیئے صرف اشارۃً صحیح بخاری اور صحیح مسلم
وغیرہما کتب صحاح سے تنبیہ کافی ہے کہ خود حضرت نے بعض دفعہ بشمار بعض بعض فضائل کے فرمایا اور بعضی
حدیثیں بغیر شمار کے ہیں چنانچہ بالتصریح امثال ان مضمونوں کی بہتیری حدیثیں ہیں کہ ان اللہ تعالے
فضل محمدا علی الانبیاء و علی اہل السماء الحدیث انی فضلت علی الانبیاء بست الحدیث انا سید ولد
آدم الحدیث اعطیت خمسا لم یعطہن احد قبلی الحدیث ان اللہ بعثنی بتمام الاخلاق و محاسن الافعال
وغیرہا کہ ان سبکو ہر شخص دیکہ سکتا ہے اور بیشتر ملاحظہ سے انکی ظاہر ہوگا کہ کسکس طرح کی فضیلتیں اور معجزات
اپنی حضرت بیان فرماتے تہے جو کہ اگلی پیغمبروں میں نہ تہی لیکن بیشتر کلمہ لا فخر بہی ساتہ ہی ارشاد کرتی تہی
یعنی حضرت کو ان بزرگیوں سے بہی کچہ فخر اور بڑائی نہیں حاصل بلکہ حضرت اس سے بہی زیادہ بالا مرتبہ
رکہتی تہی المختصر کہ یہ امر اجماعی منصوصی ہے کہ جو معجزات اگلی پیغمبروں میں تہی ہمارے حضرت میں مع شی زائد بلکہ
اشیاء زائدہ تہی سو خصوص مواہب لدنیہ اور خاص شفای قاضی عیاض ہی میں سے نقل کرتا ہوں کہ یہ دونوں
کتابیں منکر صاحب کی نزدیک بہی بموجب اقرار انکی بہت معتبر ہیں بلکہ بیشتر انکی لمعات مضامین رسالہ منکر
سے روشن ہے کہ انکا قول حضرت کو بہت مقبول ہوگا سو تحویل قوۃ الہی بالتفصیل تو یہ معجزہ خاص حضرت
رسالت پناہی قریب تر باب اول میں دیکہو گی کہ خاص مواہب لدنیہ میں بہی بکمال تصریح و تحجج و بڑائی میں
کس زور شور سے موجہ موجود ہی لیکن یہاں ایک مقدمہ ضروری البیان جو کہ حاوی اور جامع ہے تمام مطلوب اور
مقصود کلی کو دونوں میں سے نقل کر دیا جاتا ہے کہ بموجب تصریح ان دونوں شاہدین عادلین مقبولین منکر
صاحب کے اجماعی ہے کہ درحقیقت قاعدہ کلی اور قانون عام منصوصی ہے واسطے اثبات اور ثبوت تمام مطلوب
متنازع فیہ کے جسکا جی چاہے دیکہ لے مواہب لدنیہ میں موجود ہے ما خص نبی بشیٔ من المعجزات والکرامات الا
ولنبینا مثلہا کما نصوا علیہ اور شفا قاضی میں باین الفاظ ہے لم یوت نبی معجزۃ الا و عند نبینا مثلہا

او ما ہو ابلغ منہا و قد نبہ الناس علی ذلک الحاصل کہ جس جس معجزہ اور کرامت سی ہر ایک نبی مخصوص
ہی وہ سب ہمارے نبی کے لئی ہیں یعنی اون تمام مجموعہ کے ساتھ ہمارے پیغمبر خدا کا امتیاز و اختصاص کہتی ہیں کہ اسمیں
نص کے ہی سب علمائی اور مثل معجزات ہر نبی کے یا ابلغ تر اوس سے ہمارے پیغمبر افضل پیغمبران بی شک دیئے گئے
تو ہر مومن کے تئیں بخصوص وقت مضامین اس قاعدہ کلی منصوص اجماعی کو نقش خاطر صفا مظہر اپنی رکہنا ہی تو جو
معجزہ کسی پیغمبر کا صحیح اور مسند پاتا ہی بیشک و شبہ بے چون و چرا بغیر کسی سند اور استدلال خاص اوس
معجزہ کے خاص ہمارے پیغمبر خدا کے لئے بصدق دل سے یقین و اعتقاد اسکا بعین لازمہ ایمانی ہی بلکہ انکار
اسکا مخالف ایمان اور خرق اجماع ہی اور لیت و لعل اسمیں صعب تر ہے خرط القتاد سی اب منکر صاحب کو
لازم ہی کہ نفسانیت کو پاس سخن کو اپنی دور کریں بعد ادائے استعاذہ و استغفار کے جو محض سعی سے استغفا اور استقامت
لازم جانیں احادیث مصرحہ صحاح اور مصرحات مواہب شفا و بغور ملاحظہ فرمالیں اور سوچ لیں کہ قطع نظر حدیث
و روایات آیۃ الباب اول کے کہ خاص ثبوت نقش قدم مبارک اور نقش نعلین بلکہ نقش سم خچر تک خاص مواہب
میں بھی پاوینگے اگر بالفرض و التقدیر کسی کتاب معتبر میں خاص نام نامی رسول گرامی بھی پاتی یا صرف
کسی شارح یا راوی غیر معتبر سے بھی سنتے تب بھی بسبب ثبوت و اقرار اپنی نسبت حضرت ابراہیم کے تصدیق اسکی اونکو
ضرور تھی ضروریات ایمانی سے کما نصوا علیہ چہ جائے کہ جم غفیر محدثین و فقہائے دین اس کثرت سے بتخصیص رسول
مقبول رقم فرماتی ہیں کہ مرتبہ حد شیوع کا نمایاں ہو گیا تو انکے نام تو ہم اونہیں بھی بتلا دیتی ہیں
اور روایات اور حوالہ نام ہر ایک صاحب کتب کا باب اول میں ملاحظہ فرمالیوینگے اور غور سے دیکھ لیں کہ یہ سب
اہل حدیث و فقہ صاحبان تصانیف و تالیفات کیسے ماہر و معتمدین ثقات اسلاف صالحہ سی ہیں جو
اپنی اپنی کتابوں میں درج کرتی ہیں وغیرہ اسامیہم صاحب مواہب لدنیہ معتبر منکر صاحب شیخ عبد الحق
محدث محقق مسلم الثبوت شیخ جلال الدین سیوطی جیسی استاد صاحب سیر شامی امام آثار جامع
روایات حاشیہ صفحہ پر صفحہ نہم میں منکر صاحب سے لکھتے ہیں امام ابو بکر عربے شارح موطا

امام مالک علامہ علی بن برہان الدین حلبی محدث صاحب انسان العیون فی سیر الامین المامون [۵] [۶]
حافظ احمد بن محمد مقری صاحب فتح المتعال حافظ محمد بن احمد شافعی متولی مصر شیخ رزین صاحب [۷] [۸]
صحاح حافظ حسن دیاربکری صاحب خمیس ابن جوزی محدث ابن سبع نیشاپوری شیخ ابن حجر عسقلانی [۹] [۱۰] [۱۱] [۱۲] [۱۳]
ابن خطیب محدث صاحب قصیدہ حافظ زہری تلمیذ ابن قیم محدث حافظ مرزا جان برکی صاحب [۱۴] [۱۵] [۱۶] [۱۷]
نثر الجواہر صاحب قرۃ الناظر شیخ محمد ہروی صاحب جامع المعجزات امام فخر الدین رازی حافظ [۱۸] [۱۹] [۲۰] [۲۱]
شمس الدین دمشقی صاحب معراج صحیح شرف الدین ابو عبد اللہ محدث سطری حافظ ابو نعیم [۲۲] [۲۳] [۲۴]
حافظ عبد اللہ دمشقی حنفی صاحب موارد الانوار ابن حجر مکی اور قاضی عیاض صاحب شفا معتبر و مقبول [۲۵] [۲۶] [۲۹]
منکر صاحب پھر ایسی شرطہ الخمیس ایمانی انصار سبحانی کہ بلا تشبیہ بامیسی سے بھی فایق تر اور ابلغ ہی
اگر منحرف ہو نگے تو اخراب علمائے راسخین فی العلم مین خوار و زار اور رسوا اور پسپا ہونگی حقیقہ لطیف
یہہ بھی واضح ہو کہ ایک آیۃ بینہ اور ظہور معجزہ رسول مقبول کی باہمہ شہور و شغب الکار و استبداد خود
بجز بفحوائے مضمون اعجاز مشحون یقولون بافواہہم مالیس فی قلوبہم زبان قلم اضطراب اشیم منکر مردود
بزعم رباعی کسی صاحب تاثیر معتقد معجزہ نقش قدم کے بی ساختہ نکل گئی کہ جو مین سے نقل کیجاتی ہے ہر چہ اسباب
جمال است رخ خوب ترا ہمہ بروجہ کمال است کما لایخفے خوبی و شکل و شمایل حرکات و سکنات آنچہ خوبان
ہمہ دارند تو تنہا داری حاشیہ صفحہ پنجم رسالہ منکرہ بر ادا سطیح مضمون ہذا ترجمہ مشکوۃ ساختہ و پرداختہ
مولینا مولوی اسحق صاحب مین بھی زبان قلم پر آگیا کہ نہ بطریق نقل داستہ داد ہی بلکہ بطریق نعت
سرور کائنات کہ درحقیقت مضمون مرقوم خلاصہ مرام احادیث و مفاد و مآل ہدایت اشتمال مراتب
مصرحہ منصوصہ صاحب مواہب و قاضی عیاض رح ہی اور نہ بطریق مبالغہ مداحین کما لایخفی علی الفطن
اللبیب کیونکہ مضمون آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری مین مفاد و مراد ہی ما خص نبی لشئی الحرا و
لم یوت نبی معجزۃ الا و عند نبینا الخ کا ہم ایک اور عنوان سے بطریق اجمل بیان ابھی کہتے مین واضح

ہو کہ ہر چند منقولات مفصلہ باب اول سے تشفی تمام خواص و عوام اہل ایمان کی قریب ظاہر ہو جاوے گی
لیکن نظر بر حصر اشکے بعضے حجتی امثال منکر صاحب بہادر جو کہ صرف طریقہ معقولیان و مستدلان اہل میزان
ہی کی نظر سے رکھتے ہوں اور دخل در معقولات دیتے ہوں بقوائے کلموا الناس علی قدر عقولہم اوس شکل سے ہے
بوجہ تام و براہین مالا کلام ظاہر کر دیتے ہیں تاکہ بخوبی صحیحہ اونکی ذہن نشین و منقوش خاطر اونکی ہو اور ہر ایک
منطق خوانی کو نتیجے ہو جاوے ہمارے منکر صاحب اگر کچھ بھی عقل و ادراک سے نصیب بہرہ رکھتے ہوں تو غور و فکر کو کام فرماویں
اور بلاحظہ مصرحات مدعوۃ النص صاحب مواہب و مثنویہ صاحب شفا مقبوضہ لین اپنی او مصرحہ تفاسیر کثیرہ و اقرار کرتے
اپنے کہ بموجب شکل اول بدیہۃ الانتاج کے ثبوت نقش قدم رسول اکرم کا لشمس فی وسط النہار روشن و آشکار
ہو جاوینگے نتیجے مثالہ معجزۃ اثر القدم فی الصخرۃ من معجزات ابراہیم النبی و آیاتہ المنصوصۃ و کل معجزات ابراہیم
و آیاتہ المنصوصۃ ثابتۃ لنبینا فمعجزۃ اثر القدم فی الصخرۃ ثابتۃ لنبینا کہ دلیل الصغریٰ اجماع المفسرین
باقرار المنکر بالفہیم الامیم تحت قولہ تعالیٰ فیہ آیات بینات مقام ابراہیم و برہان صداقۃ الکبریٰ قول صاحب
المواہب رحمہ ما خص نبی بشیٔ من المعجزات والکرامات الا و لنبینا مثلہ کما نصوا علیہ اب خود منکر صاحب بابت کبری
صغریٰ و کبریٰ اونکی اقران و اخوان میں سے جو جانتے ہیں بموجب تعبیر الفاظ قاضی عیاض ہی کبری قرار دیکر اپنے
صغریٰ آمر قومۃ التصدیق سے نتیجہ حاصل کر سکتا ہی جو کہ مطلوب ہمارا اور سب اہل ایمان کا اور شفا ہو واسطے
ہر مریض انکار معجزات و سوء عقیدت کی اور جو اونکی مرض کو اس سے بھی شفا نہو تو یا قسمت یا نصیب پھر
مصداق ہونگے مضمون من یضلل اللہ فما لہ من ہاد اور ذی استحقاق ہونگے بشارت و دعائے فی قلوبہم مرض
فزادہم اللہ مرضا بلکہ قابل انذار و خطاب ہونگے ارشاد پر عتاب الذین طغوا فی البلاد فاکثروا
فیہا الفساد فصب علیہم ربک سوط عذاب ان ربک لبالمرصاد کے اعاذنا اللہ و جمیع المومنین من
اسارۃ الاعتقاد الی یوم التناد بحق محمد و آلہ الامجاد یہی ثبوت معجزہ مرقومہ علی سبیل الاجمال
کہ عقلائے باکمال صاحبان ایقان حاملان نور ایمان کے لئے اسی جگہ سے رتبہ صراحۃ کا حاصل ہے و من لم یجعل اللہ لہ نورا فما لہ من نور

باب اول ای بہائیو مسلمانو اب دیکھو چشم دل سے تفصیل حدیث و روایات کہ کسقدر محققین ثقات وعادلین نے تصریحات کئے روایات عدیدہ و آثار کثیرہ اس معجزہ کی حد شیوع کو پونہچی ہین اور کسقدر شہرت رکہتا ہی محدثین مین کہ انکار اسکا انکار جلی بدیہیات مثل انکار مکہ و مدینہ زادہ اللہ شرفا کی ہی اول کہ مواہب لدنیہ معتبر القول اور مقبول فریقین ہے اسکی عبارت صاف کیجاتی ہے

ہذہ عبارتہ ومنہا انہ کان اذا مشی علی الصخر غاصت قدماہ فیہ کما ہو مشہور قدیما وحدیثا علی الالسنۃ ونطق بہ الشعراء فی منظومہم والبلغاء فی منثورہم مع اعتضادہ بوجود اثر قدمی الخلیل ابرہیم فی حجر المقام المنوہ فی التنزیل فی قولہ تعالی فیہ آیات بینات مقام ابرہیم الباغ تعیینہ وانہ اثرہ مبلغ التواتر القائل فیہ ابو طالب وموطیٔ ابراہیم فی الصخر وطیہ علی قدمیہ حافیا غیر ناعل ویاتی النبی من حدیث ابی ہریرۃ عن معجزۃ تاثیر ضرب موسی فی الحجر ستا او سبعا اذ فر بثوبہ لما اغتسل اذ ما خص نبی بشئ من المعجزات والکرامات الا وللنبی مثلہ کما نصوا علیہ مع ایوید ذلک وجود اثر حافری بغلتہ علی ما قیل فی مسجد بطیبۃ حتی عرف المسجد بہا حیث یقال لہ مسجد البغلۃ وذاک الامن سترہ الستار فیہا لیکون ذلک اقوی فی الآیۃ واوضح فی الدلالۃ علی اتیانہ بنظیر ہذہ الآیۃ التی اوتیہا الخلیل فی حجر المقام علی وجہ اعلی منہ انتہی خدارا اب دیکہو کوئی صاحب انصاف بعاجز عبارت خاص مواہب لدنیہ کی اور غور کرے کہ کس تفصیل و توثیق سے اثبات معجزہ مرقومہ مین اس محدث نے کام لیا ہی اور کس توضیحات و توجیہات سے تحقیق اس معجزہ کا بتائیدات متنوعہ معجزات ابراہیم موسیٰ وسلم وغیرہا روشن و آشکار کیا ہی جس سے ظاہر و باہر ہے کہ ثبت حضرت پیغمبر خدا صلعم کی کسقدر کثرت شہرت اور کس مرتبہ اعتبار رکہتا ہی علماے سلف و خلف مین اور بادہی کہ اسکی امثال امام سبکی رح اور ابن خطیب اور صاحب قرۃ الناظر وغیرہم مرجع فقہا و محدثین سلف و خلف صالحین مین نہ مثل نظیری و نظیر اور سودا و میر و قس علیہ ہذا شاہد ہیں اشال مسئلہ مقدمہ مصرحہ تصدیر علما و فضلا شرط تخمیس و تزیین

سید المرسلین پر ظاہر ہی کہ محدثین اہل دین و دیانت خواہ نظم میں لکھیں خواہ نثر میں قول اونکا
مقبول اہل ایمان ہی اور یہی دیکھہ لینا چاہیے کہ بموجب تصریح اس معتبر و مقبول منکر کے نقش سم صحیح بہی
مسجد بغداد میں صاف ہو گیا ہے کہ بلیغ تر ہے معجزہ ابراہیم سے اور مصداق ابلغ منا حسب صراحت شفائے
قاضی عیاض نمایاں ہی پہر مصنف کو چاہیے کہ دست بازی یا افترا پردازی منکر پر غور کرے کہ صفحہ
۴۳ میں منجملہ چند کتب ہونے خاص اس کتاب کا نام بہی غضب خدا کا یہ بین مضمون لکہدیا ہی کہ معجزہ رد شمس ایسے
نہیں ہوا چنانچہ نقل عبارت حاشیہ پر لکھی جاتی ہی اب ہر شخص خیال کر سکتا ہی کہ اگر کچھہ عدم وثوق
ثابت یا ضعف وغیرہ مراتب کی نسبت تحریر صاحب مواہب ہے لکہدیتی تو کون مونہہ پکڑتا تہا کیونکہ جب
گروہ کثیر محدثین ہم خیال صاحب مواہب ہوا کہ کوئی نامعتبر کہہ یا تو کیسے زبان پکڑے لیکن چونکہ وہ صاف بعدم
ثبوت بلکہ بعدم وجود خاص بتصریح نام مواہب بہی رقم فرماتے ہیں تو اب ایسے مدعی علم مرتکب کذب و افترا کے
لیے بجز اثر استحلال ہم اور کیا تصور کیا جا سکتا ہی یا یہ کہا جاوے کہ انکار معجزہ تو اثر ہے استحلال کا اور
انکار بعدم ثبوت و وجود در کتاب مقبول مرقوم ظہور معجزہ رسول ہے کہ از بسکہ انکار معجزہ نقش بصفحہ
قلب پر منقش ہے اور قلب پر نسبت تصدیق اوسکی پردہ پڑ گیا چشم بصیرت از سرتا پا بے بصر ہو گئے
تو ابصار چشم سر پر بہی پردہ پڑ گیا مرتبہ کوری مادرزاد کا پیدا ہوا کہ کتاب مرقوم میں مضمون بعد اتقیت مضمون
اصلا دکہلائی بہی نہ دیا اللہ اپنی حفظ و امان میں رکہی مضمون آیہ ختم اللہ علی قلوبہم وعلی سمعہم و
علی ابصارہم غشاوہ کا مصداق گویا مجسم ہوکر نمودار ہوا ہی خدا کری یہ عذر پیش کریں کہ سہو
سے اس کتاب کا نام شمول کتب دیگر درج ہو گیا لیکن عند العقلا یہہ عذر لنگ قابلیت درجہ قبول کے
نہیں رکہہ سکتا کیونکہ جواب میں مقابلہ و اشاعت کیا فرما دینگے بلکہ ہم کہتے ہیں کہ یہ بہی خالی
از اعمی نہیں کہ اوسوقت بہی بصر و بصیرت پر پردہ ہی رہا اور اگر بالفرض والتقدیر بغیر ملاحظہ
خدام عالی مقام اشاعت و طبع عمل میں آیا تو بہی خالی از معجزہ یا اثر استحلال نہیں فافہم او تدبرو

اور اگر بغیر دیکھی کتاب مرقوم کے نام لکھدیا تو از قبیل جرات عظیمہ کے اور اثر استعجال سی خالی نہین
غرض ہمارا مطلب کہین نہین جاتا اور یہہ کتب ائمہ مین کیا کرینگے اونکا نام بہی بہتانا اسیطرح لکھینگے
ہی جیسا سیطرہ تفصیلا افسوس صد افسوس با اینہمہ ادعاے فضل اور علم مزمومیت کذب و افترا اور یہہ در باب
معجزہ مخبر صادق مرتکب ہونا اسکا مقام عبرت ہی ان ہذا الشی عجاب فاعتبروا یا اولی الالباب مثل
ایسی ذی صفتون کے اور ایسے صاحب جراتون کی مصداق ہی مضمون آیہ مثل الذین حملوا التورٰیۃ ثم لم
یحملوہا کمثل الحمار یحمل اسفارا اور ارشاد مثلہم کمثل الذی استوقد نارا دوسرے حضرت محمد ہادی کے
جامع المعجزات مین لکہتے مین کرامشی علی الحجر الا کان تحت قدمیہ اثر کما روی عن ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہ قال
لیلۃ الغار اثر قدمی النبی علی الحجر کما یمشی علی الطین فقلت یا رسول اللہ ان الکفرۃ یعرفون اثار
قدمیک ینظرون بنا فقال امحہ یا ابا بکر فمسحہ فذہب الاثر باذن اللہ تعالٰی ای بہائیو مسلمانو خدا را
غور کرو اور دیکھو کہ صفحہ دویم مین رسالہ منکرہ کی صاحب نے لکھا ہی کہ کسی ایک صحابی اخیار یا تابعین ابرار سی
باسناد ضعیف بہی یہہ معجزہ ثابت نہین ہوا اب سوچو کہ ایسی صاحب صدق و حیا کو کیا کہنا چاہئے نہین
معلوم کہ حضرت ابا بکر صدیق رض سی زیادہ کونسا اور صحابی منصف بخیر آپنی اپنی دلین تجویز کیا ہے
اور افضل ہو نہین شک کرنیوالا بموجب مذہب سنت و جماعت کی سبکو ہی جانتا ہی کہ کون ہیجانا ہی ایسا منکر
فکر کرین کہ کس جماعت مین شامل رہے یا اس حدیث و روایت کا مرتبہ ضعف سی بہی کمتر کسی اور ڈہب سے
تعبیر کرین جسمین کہ کسیطرحکا ضعف اسناد بہی نہین اور اگر بالفرض یہ بات ہوتے تو بہی اونکا کذب
ادعا صرف وجود ایک کتاب معتمد مین بہر کیف ظاہر و باہر ہی نہین معلوم ان صاحب کو کتاب پر نظر نہین
تو کذب بیانی سے کیا مفاد ہی بجز ہلاکت مین ڈالنی نادان قیضین امت مخبر صادق کے اور ارشاد کرنے
روح مسیلمہ کذاب کی کہ علاوہ انکار معجزہ کے ایک تو بہتان کہ کسی صحابی سے باسناد ضعیفہ بہی ثابت نہین ایک
تکذیب حضرت صدیق اکبر کے ایک بہکانا لوگون کا ایسی دہوکہ سی جسسے ہزارہا عام و خاص و تف لیت اضلا

مین برہ ہین ایک کان پر اور بھی اعتباری فاضل اجل اہل ایمان کی خطنا اللہ دیہ اہ **تیسرے**

حافظ حسن دیار بکری صاحب الخمیس نے احوال نفس النفیس لکھتے ہین انہ کان لا یؤثر فی الرمل نعلہ ولین

الصخرۃ تحت قدمیہ کذا نقل الامام فخر الدین الرازی امید ہے کہ خاص و عام عقلا اولی الافہام اور

ماہرین علم کلام اس مقام مین بھی غور سے توجہ دلی کو کام فرما دینگے اور یاد رکھینگے کہ حافظ حسن دیار

بکری رح کی اس روایت سے مزعوم منکر صاحب کا اور دعوے اونکا باتمام قایل ہونے فخر الدین رازی صاحب

تفسیر کبیر کے ساتہ خاصہ ابراہیم ہونے پر جس سے التماس ہے اور اونکی دہوکا بازیونکو کہ واسطے بہکانے عوام طلبہ

خوان کے تہا اس نقل و تصریح صاحب خمیس نے ہبا منثورا کر دیا کیونکہ جناب انکا دعوی یہی ہے دہوکا دیا یا

اور ٹہیہی صفحہ مین کہ فخر الدین رازی بہی تفسیر کبیر مین قایل ہوے ہین بخاصہ حضرت ابراہیم سو ظاہری تصریح

شہادت امام دیار بکری ہے کہ تحریر فخر الدین رازی پر تفسیر کبیر کے حوالہ سے بموجب خیال پلاؤ منکر صاحب کے الیسب بمحض

خلاف واقع ہی معاذ اللہ ہرگز یہ غرض فخر رازی رح کی نہین کہ یہ معجزہ آنحضرت مین نہین تہا اور تصریح و توضیح

تمام ان اہل مقام دین ہیچ باب دویم کے کر لینے تو انکے فی مخصوص ہے تفصیل صفر اشکلے منکر مجوز تشنع تہا

عمل مین آئی گئے فانتظر وادتہ کروا چوتہی شرح الجواہر مین ہے کہ چون بر سنگ می رفتی پی بر فت سنگ اثر

قدم مبارک آن سرور پانچوین شیخ جلال الدین سیوطی اوستاد صاحب سیر شامی اپنی کتاب الانموذج اللبیب

فی خصایص الحبیب مین لکھتے ہین و مما اوردہ رزین صاحب الصحاح فی خصائصہ کان اذا مشی علی الصخر

اثر فیہا چہٹی علی بن برہان الدین محدث انسان العیون مین لکھتے ہین روایت الامام السبکی جو ذکر

تاثیر قدمہ فی الاحجار حیث قال فی تائیتہ واثر فی الاحجار مشیک ثم لم یوثر برمل او ببطحا

رطبۃ قال شارحہا ولعل عدم تاثیر قدمہ الشریف فی الرمل کان لیلۃ ذہابہ الی الغار ای

فلیس کان ہذا شانہ فی کل رمل یمشی علیہ کان اذا رفع قدمہ عن الرمل یقول لابی بکر

ضع قدمک موضع قدمی فان الرمل لا ینم اراد بہ اخفاء سیرہ لئلا یتبعہ المشرکون فی طلبہ **ساتوین**

پہر علی بن برہان الدین کتاب مذکور مین لکہتی ہین فقد اثر فی صخرۃ بیت المقدس لیلۃ الاسرا
وان ذلک الاثر ہو جو الی الآن اٹھوین پہر علی بن برہان الدین کتاب مرقوم مین لکہتی ہین ان
الحافظ الزبری الحنبلی تلمیذ ابن القیم ذکر فی خصائصہ واما الانۃ الحدید فلان الانۃ الحدید معروفۃ
بالنار وقد الان اللہ الحجارۃ لمحمد صلعم ولا یعرف لین الحجارۃ بالنار ولا بغیرہا وہذا ابلغ واعجب من ہذا
انہ اذا کان یمشی علی الصخرۃ لانت تحت اقدامہ واذا مشے علی الرمل لا یوثر فیہ خرقا للعادۃ
واضح ہو کہ قول محدث ہذا ابلغ واعجب کا اشارہ طرف اوسی قول مصنوع کے ہے تنبیہ ہے اجماعی سعد حسن موہب
کے نوین ابن حجر عسقلانی شارح صحیح بخاری نے فتح الباری مین لکہتی ہین ایسی روایت مرقومہ کو دسوین
صاحب فتح المتعال لکہتی ہین رایت بمکۃ المشرفۃ ایضا فی القبۃ اللتی وراء زمزم اثر قدم فی حجر
یقولون انہ اثر قدم النبی صلعم گیارہوین فاضل مرزا جان کے کتاب نظم الدرر والمرجان مین بتفصیل تمام
لکہتے ہین صرف مقام حاجت یہ ہی کہ لا وطی علی صخرۃ الا واثر فیہا بارہوین شیخ عبد الحق محدث
دہلوی کتاب مدارج النبوۃ مین لکہتے ہین واز انجملہ است کہ چون بر سنگ می رفت فرو می رفت بر دو
پای او ودران گم می شد تیرہوین پہر محدث ممدوح اوسیمین دوسرے جگہہ لکہتی ہین وبر کوہی کہ انحضرت صلعم سخن گفتند
جراحی کرد اثر قدمین شریفین ظاہر می شد چودہوین جذب القلوب الی دیار المحبوب مین
شیخ ممدوح لکہتی ہین کہ مسجد بنی ظفر وا الآن مسجد بغلہ نامند اور اوسمین لکہتے ہین بہ ثبوت رسیدہ
کہ انحضرت در محلہ بنی ظفر با جمعی از صحابہ مثل ابن مسعود ومعاذ بن جبل وغیر ایشان رسیدہ نماز گذارد
وبر سنگی کہ در انجا ست نشستہ او بعد ایک اور قصہ کے پہر لکہتے ہین بعضے از علماے تاریخ نوشتہ اند کہ بر بعضے
کہ حمل نمی گرفتہ باشد چون بران سنگ بنشیند حاملہ گردد واین خاصیت پیش اہل مدینہ مشہور قدیما وحدیثا
ومجد شہرت رسیدہ است مطری می گوید کہ در حرہ کہ جانب قبلہ این مسجد است سنگہا است کہ بر وی آثار است می گوید
کہ آن اثر حافر بغلہ انحضرت است ودر سنگ دیگر مانند اثر مرفق واقع است گویند انحضرت بر وی تکیہ

اس محدث محقق نے کس قدر تو اثر اثر قدم حضرت سید المرسلین مثل تو اثر اثر قدم ابراہیم بمقام ابراہیم

در بوده بود و فرق مبارک را بر وی نهاده و بر سنگے دیگر آثار اصابع است و مردم ہمه آنها

تبرک می جویند منصفان اہل ایمان غور کریں که کس کثرت سے اور کس کس طرح سے ثبوت معجزه سنگ تجره کا حضرت کے

اور خود حضرت کی کہنی کا نشان پتھر پر اور پتھر انگلیوں کا اثر اور پتھر پر حرکت لینا اور شہرت اسکے اہالی مدینه مطہره کے

ہاں خلف عن سلف کس تفصیل محدثوں کی تحریر سے ہویدا ہے نہیں معلوم ان منکر صاحب کی عقل پر کیا پرده پڑ گیا اور

حس بالکل جاتا رہا پندرہویں امام علی بن برہان الدین سیره مرقومة العهد میں لکھتے ہیں عن

الامام ابی بکر العربی حیث قال فی شرحه لموطا مالک ان صخرة بیت المقدس من عجائب الله تعالے

فانها صخرة شعثاء فی وسط المسجد الاقصے قد انقطعت من کل جهة لا یمسکها الا الذی یمسک

السماء ان تقع علی الارض الا باذنه فی اعلاها من جهة الجنوب قدم النبی حین رکب البراق قد مالت

من تلک الجهة لهیبته وفی جهة الاخری اصابع الملائکة التی امسکتها لما مالت من تحتها الغار

التی انفصلت من کل جهة فهی معلقة بین السماء والارض وامتنعت لهیبتها ان ادخل من تحتها

لانی کنت اخاف ان تسقط علی بالذنوب ثم بعد مدة دخلتها فرأیت العجب العجاب تمشی فی جوانبها

من کل جهة فتراها منفصلة عن الارض لا یتصل بها من الارض شیء ولا بعض شیء وبعض الجهات

اشد انفصالا من بعض سولہویں ابن خطیب محدث جلیل القدر من اپنی قصیده میں کہ بغیر

جناب پیغمبر صلعم کی پاس پڑہا تہا وکذلک لاثر شیک فی الثری والصخر قد غاصت به قدماک

سترہویں صاحب قرة الناظر که علماے کبار میں سے ہیں لکھتے ہیں فلت تعلین لذا کره تعلو

کما کانت تعین لتعلیه الجلالة جس سے ہویدا ہے که حضرت کی نعلین کا نقش پتہر پر ہوگیا جو بطبع تری معجزه نقش

قدم ابراہیم ہے کہ پا برہنه تہا اور مطابق ہی یہ مضمون مصرحه جو ب ہے منقول منکر صاحب ہے اٹھارویں

بیچ کتاب فتح المتعال میں سے سل الشیخ الحافظ المحدث سید الشیخ محمد بن احمد المتولی المصری الشافعی

ہل ورد ان الذباب کان لا یقع علیه ولا یری الظل فی الشمس ام لا وهل کان اذا مشی لا یری له اثر فی

ی الرمل وبو شرفه الشریفة فی الصخر الجلمد ونحو ذلک فاجاب نعم یعنی کہا صاحب فتح المتعال

کی کہ سوال کیا گیا شیخ حافظ محدث سردار ہیر شیخ محمد خلف احمد منوفی مصری شافعی کو آیا وارد ہوئی

یہ بات کہ نہ بیٹھتی تھی مکھی آنحضرتؐ پر اور نہ دیکھا جاتا تھا واسطے حضرتؐ کی سایہ سورج میں یا نہیں اور

آیا تھی آنحضرتؐ کہ جو کبھی چلتی تو نہ دیکھائی دیتا نشان قدم کا ریت میں اور اثر کرتا قدم شریف انکا

پتھر سخت میں اور مانند اسکے پس جواب دیا شیخ نے کہ ہاں یعنی نہ مکھی بیٹھتی تھی نہ سایہ پڑتا تھا نہ نشان

ہوتا تھا ریت میں اور نشان ہوجاتا تھا پتھر سخت میں بلکہ اونتیسویں روایت ابن سبع کے اور

بتیسویں روایت نیشاپوری کے اور اکتیسویں سواانہ دونوں کی اور شمار کرنی چاہیے کہ شیخ مذکور نے

اپنی جواب میں یہ بھی فرمایا کہ روی ابن سبع والنیشاپوری وغیرہما اور دربارہ عدم وقوع ذباب وعدم

رویت ظل بعد تفصیل علت وحکمت اوسکی کہ ذکر اسکا اس جگہ موجب طوالت اور مستغنی عن البیان ہے شیخ

ممدوح فرماتے ہیں کہ دور دیا ایضا تا ثیرہ السایل بیان تنگ لکھنے میں وتاثیرہ فی الصخر الصماد

الاثر الشریف واشارۃ الی ان الصخر کان لا خلا لی عدہ ومن کفر بہ ولم یتبعہ انتہی موضع

الحاجۃ بائیسویں شیخ عبدالحق محقق مدارج میں لکھتے ہیں بسند ابونعیم کہ روایت ہے محتوی الا

سنگ جو کہ اصل منشا یہی اثر کا چون درآمد آنحضرتؐ غار را مایل گردانید سر مبارک خود در انسو

سنگ تا نہان کنند شخص خود را پس نرم کرد خدا تعالی سنگ را تنبیہ یاد رہے کہ یہ ایک مقام ہے ظہور

طبیعہ ترہونے معجزہ آنحضرت کا کہ آپکے سر دیا بلکہ نعلین سیم بغلہ مصرحہ الصدر کی پتھر نرم ہوا اور حضرت

ابراہیم کے لئے صرف ایک مقام میں فافہموا وتذکروا تیئسویں حافظ شمس الدین ابن ناصر الدین

دمشقی معراج صحیح میں لکھتے ہیں ثم توجہ نحو صخرۃ بیت المقدس وحماہا فصعد من جہۃ الشرق

اعلاہا واضطربت تحت قدمہ ولانت فامسکتہا الملائکۃ لما تحرکت ومالت انتہی موضع الحاجۃ

چوبیسویں ترجمہ وفاء الوفا میں بیچ بیان فضیلۃ مسجد بنی ظفر کے یہی عبارت صاف ہے

مطہری گفتہ کہ نزد این مسجد آثار ایست نزد حرہ از جہتہ قبلہ کہ میگویند اثر سم بغلہ آنحضرت ست و

در غربی اثر سم بغلہ اثر آرنج مبارک آن سرور است کہ برانجا تکیہ کردہ و بر سنگ دیگر آثار انگشتان است

کہ مردم بزیارت آنہا تبرک می جویند انتہی یکبیسوین یہہ شیخ عبد الحق محدث مدارج مین لکہتے

ہین اگر نرم کردہ شد حدید برای داؤد نرم کردہ شد سنگ سخت برای آنحضرت انتہی چہبیسوین تتمہ

ابن جوزی کے کتاب وفا مقبول منکر بہادر مین لکہتے ہین قال ابو نعیم الحافظ لما دخل رسول اللہ الغار

دل ربہ الی الجبل لیخفی شخصہ عنہم فلان اللہ تعالی الجبل حتی ادخل راسہ و استروح الی حجر من جبل الاصم

فلان دحتی اثر فیہ بذراعہ وساعدہ وذلک مشہور یقصدہ الحاج ویزورو و علاوت صخرۃ

بیت المقدس کہیئۃ العجین فربط بہا دابتہ والناس یتمسحون بذلک الموضع التبرک الی

الیوم تنبیہ اس جگہ پہر ہم یاد دلا دیتی ہین کہ منصف باخبر یاد کری ہو دیکہئے کہ مثل مواہب اللدنیہ

کے اس کتاب کی نسبت بہی تدلیس و افترا کو منکر بہادر کلام فرما گئی ہین نقل عبارت اوسکی ہمنے چودہوین

صفحہ کے حاشیہ پر اس عجالہ کی لکہدی ہے اور اس عبارت مصرحہ کتاب وفای ابن جوزی کو کہ کس بسط و تفصیل سے

معجزہ الانۃ سنگ کو یہ محقق روایت کرتا ہی اصل کتاب سے کوئی منصف تطبیق دیکے پہر روح منکر کو

اوس تحفہ سے یاد کرنا چاہیے جیکے کہ ایسی ذی کردار بموجب آیات قرآنی اور احادیث حضرت رسول

کردگار مستحق ہو ستائیسوین حافظ عبد اللہ دمشقی حنفی کتاب موارد الانوار مین لکہتے ہین

اگر کچہہ بہی پاس ذرا سی شعبہ ایمانکا منکر کو ہو تو عرق شرم مین ڈوب جانا چاہیے اور پہر کبہی بلفظ انکار معجزہ

معجزہ رسول کردگار کا زبان پر آدمی صاحب ایمان کو لازم ہی کہ غور سے اس حافظ مومن حنفی کے

ارشاد واہد کو بغور دیکہے وہ یہ ہی واما معجزۃ اثر قدم النبی صلعم علی الصخر فقد بلغت عند مبلغ

التشہرۃ نعل لمنکر لم ینظر الی کتب السیر فی احوال خیر البشر انتہی یعنے حافظ ممدوح فرماتے ہین کہ اے

معجزہ قدم نبی کا بتحقیق پہونچا ہے نزدیک سیر جانیوالے کے شہرت کو یعنے اس مشہور ہے جب سے کتب

مگر منکر ہے انہیں نظر کی طرف کتب سیر کے ہیچ حال خیر البشر کی انہیں اٹھائیسویں یہ صاحب فتح المتعال

لکھتے ہیں قد رایت بمصر المحروسۃ بتربۃ السلطان المرحوم ابی النصر قایتبائی المحمودی رحمہ اللہ حجرا فیہ اثر قدم ۲۹

یقال انہ اثر القدم النبویۃ والناس یزورونہ وقد اداہ برکاتہ اونتیسویں محمد عبد العزیز

صاحب خلاصۃ الوفا لکھتے ہیں عن قاسم القرطبی ان معجزۃ اثر قدمیہ علی الصخرۃ معجزۃ باہرۃ قد اثبتہا المحققون

فی تصانیفہم من الثقات وما تکلم بعض الجہلۃ الاغبیاء المتغافل علی عدم سند ہذہ المعجزۃ فہو من فرط

جہلہ وعدم ممارستہ بروایات المحدثین الماہرین للایات والاحادیث والروایات انتہی تیسویں

سعید بن منصور دلایل النبوۃ میں لکھتے ہیں بعینہا روایت انہار دین مرقومہ القصد مردویہ صاحب

فتح المتعال ساتھ ان زیادتی کی بعد فاجاب بعدم اعادۃ اسکا عبث ہے اسلئے صرف زیادتی لکھی جاتی ہے مع ترجمہ

وما قیل ان ظل جسدہ کان لا یرٰی فی الشمس ولم یوثر قدمہ الشریفۃ فی الصخر فہو قول لا یقبلہ الفحول بالقبول

وان قبلہ الجہول اکتیسویں شرف الدین ابو عبد اللہ فاضل قصیدہ ہمزیہ میں لکھتے ہیں او ملتم التراب من

قدم لانت حیاءً من مشیہا الصفوان یعنے یا ساتھ جو منی مٹی کے قدم انحضرت سے نرم ہوگیا از

روے شرم چلنے اوس کے قدم پتھر اور اسکی شرح منہج مکیہ میں شیخ ابن حجر مکی جو لکھتے ہیں منکر ہیا درکان

لگا کر سنیں یہ عبارت شیخ کی نبہ بذلک علی انہ ینبغی لک ایہا الغافل ان تستحیی من تحی لقتک بما جا

الیک لانک اذا علمت ان الحجر الاصم یستحیی منہ لا یبقی علی صلابتہ مع مشیہ علیہ فتشق علیہ صلابتہ

فلان لسہیل مشیہ علیہ فانت اولی بالاستحیاء منہ بان تبقی علی مخالفتہ مع علمک بجلیل اوصافہ

ثم ہذا الذی ذکرہ الناظم وغیرہ ممن تکلم علی خصایصہ لکن بلا سند وعبارۃ السیوطی فی خصایصہ

وما اوردہ رزین ای صاحب الصحاح فی خصایصہ کان اذا وطی علی الصخرۃ اثر فیہا انتہی

یعنے تنبیہ کرتا ہی صاحب قصیدہ ساتھ اسکی اوپر اسبات کے کہ تحقیق لایق تیری لیئے ہی ای غافل کہ شرم و حیا کرے تو

انکی مخالفت کرنے سے ساتھ اوسکی آیا ہی طرف تیری اسلئے کہ جسوقت جان ایا تو نے کہ تحقیق پتھر سخت نسنو حیا

کرتا ہی انحضرت صلعم سی نہین باقی رہتا اور یہ سختی اپنی کے ساتہہ جلتی انحضرت صلعم کے اوپر اوسکی پس ہو شوار ہوئے اور سختی اوسکی پس نرم ہوگیا تاکہ سہل ہو جلنا انحضرت صلعم کو پس لایق تری ساتہہ نرم کرنیکی اوس سے یعنے جب پتہر نرم کرتا ہی تو تو انسان کے تجہی یادہ شرم جاہیی ساتہہ اسکی کہ باقی رہی معاذ اللہ حضرت صلعم کی مخالفت پر باوجود علم اپنی کے ساتہہ اوصاف جلیلہ انحضرت صلعم کی پس یہ ہی مراد و مقصود معانی شعر جو ذکر کیا ہی ناظم نی اور سوا اسکے اوس شخص سے کہ کلام کیا اوپر خصایص انحضرت کی لیکن بلا سند اور عبارت سیوطی رحمہ کے بیچ خصایص اوسکی کی یہ ہی اور بعض اوسکی جز سے کہ لایا ہی رزین یعنی صاحب صحاح محدث بیچ خصایص کے تہی سو لحد اجب کہ ہی جلتی تہہ پر تو نشان ہو جاتا اوسمین یعنے بطریق معجزہ و خرق عادت تنبیہ واضح ہو کہ تمام اس کلام شارح قصیدہ کو بالائے طاق نسیان رکہکر منکر بہادر صرف ایک کلمہ بلا سند کو بکر کر بارہوین تیرہوین صفحہ مین اپنی رسالہ منکرہ کی فرماتی ہین کہ شاعران مداحین اگرچہ این معجزہ در نظم و نثر خود آوردہ اند مگر بمجرد دعوے بلا دلیل اینان صلاحیت اعتبار ندارد و عجب عجیب طرفہ نیرنگ ساز کردہ مطلب خود را از شرح قصیدۂ ہمزیہ نگاشتہ و معنی مدعا خود را پس پشت گذاشتہ رقم انتہی نحو و عبارت بعد آن او در حیطۂ تحریر نیاورد پس عبارت ما بعد نص این است ثم ہذا الذی ذکرہ الناظم ذکرہ غیرہ ممن تکلم علی الخصایص لکن بلا سند الی آخر ما فی شرح القصیدۃ الہمزیۃ اور بعد اسکی لفظ سند پر ایک کلام طویل نقل عبارت حاشیہ شرح النخبہ وغیرہ خواہ نخواہ عوام کی بہکانیکو لائے اور اپنی دانست مین اوپر بی سندی کی یہانتک کمال زور و شور سی لکہتی ہین کہ معنی بلا سند خواہ باعتبار لغت یا باصطلاح اہل حدیث بہر دو طریق قاطع بیخ اثبات مثبتین است الخ اور دیانت داری یہ کچہہ ہی کہ الی آخر ما فی القصیدہ کہکر خاص سند کو خود ہضم کر گئی کہ نقل عبارت مرقوم الصدر شارح سے جو ہمنی لکہی ہو یہ ہی سو تمام باندہنو ہوا منکر کا بوجوہات بعید مخدوش و مردود ہی اول تو کمال ظہور دیانت ہی منکر کی کہ روایت سیوطی بیچ محتوی سند رزین عبدری صاحب صحاح چہ پیشوائے ائمہ حدیث کہ تحکام و اعتماد جنکی سند کا صاحب مشکوۃ وغیرہ

سی قریب ظاہر ہوتا ہی قول شارح مین سی ترحیم کر کے نقل کرین اور تصریحات صاحب کو آپ
وغیرہ محدثین و اہل سیر صرحۃ سیما تصدیق حضرت صدیق اکبرؓ تک کو پس پشت رکہکر دعوی معجزہ
مرقومہ کو بلا دلیل غیر صالح الاعتبار ہکہین فاعتبروا یا اولی الابصار دوسرے نسبت دینی نیرنگ بازگی
مومنین مثبتین معجزہ مخبر صادق کو خود شعبدہ بازی ہی منکر کی کچہہ عجب نہین یہ عین منظہر اسوہ جانبین کو
یعنی مثبتین کو باجناب سرور کائنات اور منکر کو با منکرین معجزات کہ وہ معاذ اللہ حضرتؐ کو ساحر تعبیر کرتے
تہی لکہا تشہد بہ کتاب اللہ العزیز المنان الحمد للہ علی احسانہ قد جعل لنا فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ
مرقومہ
یا یہ کہا جاوے کہ اب کچہہ لکہنا منکر کا مظہر ہے مصداق المرء یقیس علی نفسہ کا یاد رہی کہ ترکیب عبارات
حسب عموم منکر اصلا مفید مطلوب مثبت نہین تہے بلکہ عبارات مذکورہ زیادہ تر مثبت مدعای مثبت ہی کما
سیظہر التعریب علی الفطن اللبیب لیکن چونکہ مثبت کو صرف خدمت گذار منکر زبانی شارح قصیدہ ظاہر کرنی تہی اسلئی صرف
اوتنی ہی عبارت ضرور بیان کردی ہوگی مگر ناظران بابصیرت پر ہویدا ہی کہ منکر بہادر ایک ٹکڑا قول شارح
سے ذکر کیا اور دوسرا ٹکڑا جسمین کہ سند معتمد ہی پس پشت کیا اور اصلا مضمون لا تلبسوا الحق بالباطل
وتکتموا الحق وانتم تعلمون سے اندیشہ نکیا بیتہ کی صرف اس کلام شارح کو جسمین کلمہ لکن بلا سند ہی جیسے
دیکہکر آپ مبہوت ہوئے ہین سند انکار اور مفید منع زعم کرنا صاف اقرار ہی خیانت کاری کا یا اظہار
عدم بلوغ مقصود و مرام کلام شارح کا اور سوم عدم ممارست ہی اطلاقات و محاورات کلام جابندۂ
علمای حدیث و مصطلحات محدثین ظاہر کرنی ہے اور محض رسوا ہونا ہی محفل علما مین بلکہ اسن عبارت منقولہ مخمس
مین بہی یہ خیانت کاریسی باز نہین آئی لکہا ہو ظاہر علی ناظری عبارۃ المنقولۃ منقولتنا المرقومۃ من
النسخ الصحیحۃ بالجملہ بہرکیف خود منقولہ شارح بہر دو طریق قاطع بیخ انکار منکر ہی ہر چند ہم
اس کو بوجوہات کثیرہ بسط و تفصیل سے ظاہر کرتے لیکن یہ عجالہ مقصود لاختصار ہی اسلئی صرف
چند وجہ مختصر سی لکہدی ہین منصف غیر متعسف تعمق نظر سے اگر دیکہی تو واضح ہی کہ منکر کی محض دہوکا بازی

